## اپنے قاتل کے بارے میں حسن سلوک کی وصیت:

((بالاسناد، ان علياً قال في ابن ملجم بعد ما ضربه: اطعموه واسقوه واحسنوا اساره، ان عشت فانا ولي دمي، اعفو ان شئت وان شئت استقدت، وان مت فقتلتموه فلاتمثلوا))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ابن ملجم کی ضرب لگنے کے بعد اس کے بارے میں اس طرح وصیت فرمائی: اس کو کھانا اور پانی دیں اور اس کی قید کو آسان کریں۔ اگر میں زندہ رہا تو اپنے خون کا خود مالک ہوں اگر چاہوں تو اسے بخش دوں اور اگر چاہوں تو قصاص لوں اور اگر اس دنیا سے چل بسا اور تم نے اسے قتل کیا تو اس کو مثلہ نہ کرنا۔''

((قال علي رضي الله عنه للحسن :يا حسن! ابصروا ضاربي، اطعموه من طعامي، واسقوه من شرابي فان انا عشت فانا اولى بحقي وان مت فاضربوه ضربة، ولا تمثلوا به، فاني سمعت رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم يقول :اياكم والمثلة ولو بالكلب العقور))

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اپنے بیٹے حسن رضی اللہ عنہ سے فرمایا: اے حسن! میرے قاتل کی آنکھوں پر پٹی نہ باندھو اور اس کو میرے کھانے سے کھانا دے دو اور جو پانی مجھے دیتے ہو اس کو بھی پلاؤ۔ اگر میں زندہ رہا تو اپنے حق کا فیصلہ خود کروں گا اور اگر میں چل بسا تو اسے ایک ضرب لگانا اور اس کی لاش کا مثلہ نہ کرنا، اس لئے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ مثلہ کرنے سے پرہیز کرو اگر چہ وہ باؤلا کتا کیوں نہ ہو۔''

## رب کعبہ کی قسم میں کامیاب ہوگیا:

((عن القندوزي في ينابيع المودة قال :ولما ضرب رأسه الشريف بالسيف قال :فزت ورب الكعبة))

''قندوزی نے ینابیع المودہ میں روایت نقل کی ہے کہ جس وقت امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ کے سر پر تلوار کی ضرب لگی تو آپ نے فرمایا: رب کعبہ کی قسم میں کامیاب ہوگیا۔''

((وقوله للحسن لما ضربه ابن ملجم :فزت والله، واما يرى ابوك سوء بعد هذا اليوم))

''جس وقت ابن ملجم نے امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ کو ضرب لگائی تو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اپنے فرزند

